96:سورۃ العلق

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | کل آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 96 | سُوْرَةُ الْعَلَق | مکی | 1 | 19 | 30 | عَمَّ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِيْ خَلَقَ ۝١ اے نبی (ﷺ)! آپ اپنے رب کا نام لے کر پڑھیئے، جس نے سب کو پیدا کیا خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ ۝٢ جس نے انسان کو جمے ہوئے خون کی شکل کے جنین سے پیدا کیا اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۝٣ الَّذِيْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۝٤ آپ قرآن پڑھیئے! اور آپ کا رب بہت کریم ہے جس نے قلم کے ذریعہ علم سکھایا عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ ۝٥ اس نے انسان کو ان چیزوں کا علم عطا کیا جنہیں وہ پہلے نہ جانتا تھا كَلَّآ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَيَطْغٰٓى ۝٦ اَنْ رَّاٰهُ اسْتَغْنٰى ۝٧ سچ تو یہ ہے کہ انسان اللہ کی سرکشی اختیار کرلیتا ہے کیونکہ وہ اپنے آپ کو سب سے بے نیاز سمجھتا ہے اِنَّ اِلٰى رَبِّكَ الرُّجْعٰى ۝٨ حالانکہ ہر انسان کو آپ کے رب ہی کی طرف لوٹ کر واپس آنا ہے اَرَءَيْتَ الَّذِيْ يَنْهٰى ۝٩ عَبْدًا اِذَا صَلّٰى ۝١٠ کیا تم نے اس شخص کو نہیں دیکھا جو ہمارے معزز بندے کو نماز پڑھنے سے روکتا ہے قریش کے سردار اور خاص طور سے ابو جہل، رسول اللہ (ﷺ) کو حرم میں نماز پڑھنے سے روکتے تھے اَرَءَيْتَ اِنْ كَانَ عَلَى الْهُدٰٓى ۝١١ اَوْ اَمَرَ بِالتَّقْوٰى ۝١٢ ذرا غور کرو کہ اگر ہمارا وہ معزز بندہ ہدایت پر ہو اور دوسروں کو پرہیزگاری کی تلقین

بھی کرتا ہو، تو کیا یہ مناسب ہے کہ اسے عبادت سے روکا جائے؟ اَرَءَيۡتَ اِنۡ كَذَّبَ وَ تَوَلّٰىؕ﴿۱۳﴾ ذرا غور کرو کہ اگر وہ روکنے والا شخص دین حق کو جھٹلاتا بھی ہو اور اس سے روگردانی بھی کرتا ہو، تو اس کا کیا انجام ہو گا اَلَمۡ يَعۡلَمۡ بِاَنَّ اللّٰهَ يَرٰىؕ﴿۱۴﴾ کیا وہ نہیں جانتا کہ جو کچھ وہ کر رہا ہے اللہ اس سب کو دیکھ رہا ہے كَلَّا لَئِنۡ لَّمۡ يَنۡتَهِ ۙ لَنَسۡفَعًۢا بِالنَّاصِيَةِۙ﴿۱۵﴾ نَاصِيَةٍ كَاذِبَةٍ خَاطِئَةٍۚ﴿۱۶﴾ ہرگز نہیں! اگر یہ شخص باز نہ آیا تو ہم اس کی پیشانی کے بال پکڑ کر اسے گھسیٹ کر لے جائیں گے، وہ پیشانی جو جھوٹی اور خطاکار ہے فَلۡيَدۡعُ نَادِيَهٗۙ﴿۱۷﴾ سَنَدۡعُ الزَّبَانِيَةَۙ﴿۱۸﴾ سو وہ اپنے اہل مجلس کو بلا لے، ہم بھی عذاب کے فرشتوں کو بلا لیں گے كَلَّا ؕ لَا تُطِعۡهُ وَاسۡجُدۡ وَاقۡتَرِبۡ۩﴿۱۹﴾ [ السجدہ ] ہرگز نہیں! آپ اُس کا کہنا نہ مانیے اور اللہ کی جناب میں سجدہ کرکے اس کا قرب حاصل کرتے رہیں رکوع[1]

97:سورۃ ال-قدر

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 97 | سُوْرَةُ الْقَدْرِ | مکی | 1 | 5 | 30 | عَمَّ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اِنَّاۤ اَنۡزَلۡنٰہُ فِیۡ لَیۡلَۃِ الۡقَدۡرِ ۚ﴿۱﴾ یقیناً ہم نے اس قرآن کو لیلۃ القدر میں نازل کیا ہے وَ مَاۤ اَدۡرٰىکَ مَا لَیۡلَۃُ الۡقَدۡرِ ؕ﴿۲﴾ اے نبی (صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ)! آپ کو کیا معلوم کہ لیلۃ القدر کیا ہے؟ لَیۡلَۃُ الۡقَدۡرِ ۬ۙ خَیۡرٌ مِّنۡ اَلۡفِ شَہۡرٍ ؕ﴿۳﴾ لیلۃ القدر کی عبادت اجر و ثواب کے اعتبار سے ایک ہزار مہینوں کی عبادت سے بہتر ہے تَنَزَّلُ الۡمَلٰٓئِکَۃُ وَ الرُّوۡحُ فِیۡہَا بِاِذۡنِ رَبِّہِمۡ ۚ مِنۡ کُلِّ اَمۡرٍ ۙ﴿۴﴾ سَلٰمٌ ۟ۛ اس رات میں فرشتے اور روح الامین اپنے رب کے اذن سے ہر معاملہ کے نافذ ہونے والے احکام لے کر نازل ہوتے ہیں، یہ رات سراسر سلامتی ہے ہِیَ حَتّٰی مَطۡلَعِ الۡفَجۡرِ ٪﴿۵﴾ اس کی خیر و برکات ابتداء شب سے طلوع فجر تک جاری رہتی ہیں رکوع [1]